# کمالات جفر
# جام جہاں نما

**سرفراز احمد زاہد صاحب مرحوم**

جمع محمد حیدر طالب علم

# کمالات جفر  جام جہاں نما

سرفراز احمد زاھد صاحب مرحوم

السلام علیکم آج میں آپ سب کے لئے ایک عجیب اور انوکھا عمل لکھ رہا ہوں جو کہ سرفراز احمد زاھد مرحوم کا ہے میں نے اس کو اپنی ڈائری میں لکھا ہوا تھا اپنی ڈائری کھولی تو یہ عمل میرے سامنے آیا سوچا اس کو شیئر کردو اس لئے یہ پوسٹ جام جہاں نما کے نام ہے اس عمل کا نام مرحوم نے جام جہاں نما رکھا ہے جو کہ ٹھیک ہے بالکل اسی طرح کا ایک عمل کاش البرنی کتاب رموزالجفر میں ذکر کیا ہے
جس کے بارے میں وہ لکھتے ہیں ذیل کا فال نامہ حلال مشکلات ہے خدا چاہے تو ہر کام میں صحیح راہنمائی حاصل ہوگی ہر شخص اس سے فیض حاصل کرسکتا ہے جدول دی گئی ترکیب کے مطابق جدول کو ایک سادہ کاغذ پر لکھ کر تمام حروف الگ الگ کاٹنے پھر ایک دوسرے کے اوپر رکھ کر ایک بنڈل بنا اور دریا یا نہر پر جاکر اسی حساب سے پانی میں چھوڑ دیں اس بات کا دھیان رکھیں کہ جوحرف تیرتا ہوا سب سے آگے نکل جائے اس کو اٹھا کر اس کو ملفوظی کریں اور ایل کا اضافہ کر کے پھر اس کو اس کی مقررہ تعداد میں پڑھیں ان شاء اللہ تین دن میں اپنے متعلق یا کسی کے مطابق معلوم کرنا ہو وہ آپ کو خواب میں معلوم ہوجائے گا

یہ عمل بالکل درست ہے

سرفراز احمد زاھد صاحب مرحوم آگے لکھتے ہیں کہ یہ عمل ان کو ان کے مہربان دوست سے ملا اس پر انہوں نے کافی سوچ بچار کے بعد اس عمل کی شکل تبدیل کر دی اس طرح یہ عمل پہلے سے کئی گنا زیادہ طاقتور ہو گیا

مثال سے عمل کو سمجھیں

1:سب سے پہلے آیت کریمہ ان اللہ  لا یخفی علیه شيء في الارض ولا في السماء  کے اعداد ابجد قمری سے نکالنے جو کہ انہوں نے لکھے ہیں وہ میں یہاں لکھ رہا ہوں 2656

2:اب اسہم مبارک کاشف الاسرار کے اعداد بھی حاصل کریں جو کہ یہ ہیں  894

3: اب اپنا نام اور والدہ کے نام کے اعداد لے کر ان کو  12 پر تقسیم کریں باقی جو بچے کے مطابق برج لے لی اور اس کے اعداد شامل کریں اس برج سے متعلق سیارہ معلوم کریں

4:اب تمام اعداد کو جمع کریں اور ان کو 28 پر تقسیم کریں جو باقی بچے وہی اس عمل کا مغز ہے یہی اس عمل کی جان اور مقصود ہے مثال آخر میں 26 حاصل ہوا ابجد میں 26 حرف ض اس کی اعداد 800 اب اس کو ملفوظی کریں
ضاد اس کی اعداد 805 اس کے آگے آئل لگا کر موکل علوي بناو اب ہر رات کو سوتے وقت اس ضایل اسم کو 805 مرتبہ پڑھیں بس یہی عمل جام جہاں نما ہیں آپ کی زندگی کا ماضی مستقبل خواب گذشتہ زمانوں کے واقعات خواب میں تو منکشف ہوا کریں گے

اب عمل حل کریں

1:آیت کریمہ کے اعداد 2656

2: کاشف الاسرار کے 894

3:یہ اپنا نام اپنی والدہ کے نام کے اعداد جمع کریں

مثال = 837

4: 837 / 12 =69.75

69.75 / 12 = 5.81 اس کو تقسیم کرنے سے ہمارے پاس یہ اعداد حاصل ہوئے ہم اس کو مکمل 6 لیں گے

5:چھ نمبر سے برج قوس اور حوت حاصل ہوئے =اعداد 580

6:ستارہ اسکا مشتری ہے اعداد 950

اب ان تمام اعداد کو جمع کریں

اعداد2656+894+837+580+950= 5917

5917 / 28 =211.32

211.32 / 28 = 7.54

8

ابجد میں آٹھواں حرف ح ہے

اب اس کو ملفوظی کرو

حایل اب آپ اس لفظ کو سوتے وقت پڑھیں 8 دفعہ روزانہ ان شاء اللہ تعالی آپ پر خواب میں تمام حالات منکشف ہو جائیں گے

| نمبر | بروج | اعداد | ستارہ | اعداد |
|---|---|---|---|---|
| 1 | جدي دلو | 57 | زحل | 45 |
| 2 | اسد | 65 | شمس | 400 |
| 3 | سرطان | 320 | قمر | 340 |
| 4 | حمل،عقرب | 450 | مریخ | 850 |
| 5 | جوزا،سنبلہ | 164 | عطارد | 284 |
| 6 | قوس،حوت | 580 | مشتري | 950 |
| 7 | ثور،میزان | 814 | زهره | 217 |

اس عمل میں جب بھی برج اور ستارہ کے اعداد لکھی اس جدول سے لکھیں اس کے سامنے ستارہ بھی لکھا ہوا ہے

مثال اگر برج حمل اور عقرب ستارہ اس کا مریخ لینا ہوگا

میں یہ اپنا ذاتی طریقہ بھی شئیر کر دیتا ہوں وہ اس طرح ہیں جواعداد حاصل ہوہے ہیں اسکو نقش مثلث میں پر کریں اس کے گرد حاصل شدہ موکل کو لکھیں پھر اس کے گرد توکیل لکھ دی

اگر آپ اس عمل کو کریں گے حیرت انگیز نتائج آپ کو ملیں گے

سرفراز احمد صاحب مرحوم کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں